اَرَاقَ - بہایا (ہمزہ کو ہا سے بدل دیا هَرَاقَ ہوا پھر ہمزہ بھی لے آئے اَهْرَاقَ ہوا۔ مضارع يُهْرِيقُ ہے) -

يَمْسَحُ ذَكَرَكَ بِرِيقِكَ - اپنے ذکر پر تھوک مل دے (وسوا کو دفع کرنے کے لئے اگر کچھ تری معلوم ہو تو تھوک کی تری سمجھے پیشاب کا قطرہ آنے کا وہم نہ رہے)

رَائِقٌ - چمکدار، بہتر، افضل اور وہ شخص جو نہار مُنہ ہو۔

رَيْلٌ - رال بہنا۔

رِيَالٌ - لعاب اور ایک سکہ ہے مشہور۔

رَيْمٌ - جھکنا، مائل ہونا، جُدا ہونا، دُور ہونا، اقامت کرنا۔

لَا تَرِمْ مِنْ مَنْزِلِكَ غَدًا اَنْتَ وَبَنُوكَ - کل تم اور تمہارے بیٹے اپنے مکان سے جدا نہ ہوں (مکان ہی میں رہیں)۔

وَالْكَعْبَةِ مَا دَامُوا - قسم کعبہ کی وہ جُدا نہیں ہوئے

رِيمٌ - بکسرۂ ر ایک مقام کا نام ہے مدینہ کے قریب

لَا اَرِيمُ عَنْ مَكَانِي - میں اپنی جگہ سے نہیں ٹلوں گا۔

فَلَمْ يَرِمْ حِمْصَ - ابھی اُس نے حمص کو نہیں چھوڑا تھا یا ابھی حمص میں نہیں پہنچا تھا (حمص ایک شہر کا نام ہے شام میں) یہاں تک کہ اس کے پاس اُس کے یار ضغاطر کا خط پہنچا، اُس کی رائے بھی ہرقل کی رائے کے موافق تھی کہ آں حضرتؐ سچے پیغمبر ہیں۔ اس کے بعد ضغاطر تو صدق دل سے مسلمان ہو گیا اور ہرقل سلطنت کی طمع سے رہ گیا۔ امام احمدؒ نے روایت کی ہے کہ ہرقل نے آنحضرتؐ کو یہ لکھا کہ میں مسلمان ہوں، آپؐ نے فرمایا وہ نصرانی ہے اور اپنی مصلحت اور خوف سے لکھتا ہے کہ میں مسلمان ہوں)

مَرْيَمُ - حضرت عیسیٰؑ کی والدہ ماجدہ جو تمام جہاں کی عورتوں سے افضل ہیں۔

لَسْتُ اَرِيمُ حَتّٰى يَقْدِمَ ابْنُ عَمِّي وَاَخِي - میں یہاں سے ٹلنے والا نہیں جب تک میرے چچا کا بیٹا اور میرا بھائی (یعنی حضرت علیؓ) نہ آجائے۔

رَيْنٌ يَا رُيُونٌ - غالب ہونا، پلید ہونا، جمنا، ڈھانپ لینا۔

اَصْبَحَ وَقَدْ رِيْنَ بِهٖ - صبح کی اُس نے اِس حال میں کہ قرضوں نے اس کو ڈھانپ لیا ہے (اہلِ عرب کہتے ہیں کہ رِيْنَ بِالرَّجُلِ رَيْنًا - جب وہ ایسی شکل میں پھنس جائے، جس میں سے نکل نہ سکے)

لِنَعْلَمَ اَيُّنَا الْمَرِيْنُ عَلٰى قَلْبِهٖ وَالْمُغَطّٰى عَلٰى بَصَرِهٖ - تاکہ تو جان لے ہم میں سے کس کے دل پر زنگ چھایا ہے اور اس کی آنکھ پر پردہ پڑ گیا ہے۔

هُوَ الرَّانُ - (مجاہدؒ نے وَاَحَاطَتْ بِهٖ خَطِيْئَتُهٗ کی تفسیر میں کہا وہ ران ہے۔ رَانٌ اور رَيْنٌ دونوں کے ایک معنی ہیں۔ جیسے حاب اور عیب -)

اِنَّ الصِّيَامَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ مِنْ بَابِ الرَّيَّانِ - روزہ دار لوگ بہشت میں باب الریّان سے داخل ہوں گے۔

رَيَّانُ - اُس دروازے کا نام ہے جس کو سطر بالا میں بیان کیا گیا یہ رَدَاءٌ سے نکلا ہے یعنی پانی جو آدمی کی پیاس بجھائے۔ (مطلب یہ ہے کہ روزہ داروں نے چونکہ دنیا میں اپنے کو بھوکا اور پیاسا رکھا، تو آخرت میں سیرابی کے دروازے سے بہشت میں جائیں گے۔ یعنی بہشت میں پہنچنے سے پہلے سیراب کر دیئے جائیں گے)

رَيْنٌ - (مجمع البحرین میں ہے کہ رَيْنٌ) موٹے اور کثیف پردہ کو کہتے ہیں۔

رَيْهُقَانٌ - زعفران۔

خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم وَعَلَيْهِ قَمِيْصٌ مَصْبُوْغٌ بِالرَّيْهُقَانِ - آں حضرت صلعم ہمارے درمیان تشریف لائے، آپ زعفران میں رنگا ہوا قمیص پہنے تھے (شاید یہ واقعہ اس سے پہلے کا ہو جب زعفران سے رنگے ہوئے کپڑے پہننے سے مردوں کو آپ نے منع فرمایا۔ بعض کا قول ہے کہ یہ آپ کی خصوصیت تھی۔ اور بعض علماء نے نوشاہ کے لئے زعفران کا استعمال جائز رکھا ہے)۔

رَيْهٌ - آنا جانا۔

رَايَةٌ - جھنڈا۔

سَاُعْطِي الرَّايَةَ غَدًا رَجُلًا يُحِبُّهُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ وَرَسُوْلُهٗ - کل میں ایسے شخص کو جھنڈا دوں گا جس سے اللہ اور

رسولؐ محبت کرتے ہیں (یہ آپؐ نے جنگِ خیبر میں فرمایا۔ ایک روایت میں ہے وہ حملہ کرنے والا ہے بھاگنے والا نہیں۔ سب صحابہ رضؓ انتظار کرتے رہے کہ دیکھئے یہ کون شخص ہو، بالآخر آپ نے دوسرے روز صبح کو حضرت علی رضؓ کو بلایا، اُن کو جھنڈا دیا، اور اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے خیبر کو اُن کے ہاتھ پر فتح کرا دیا) (اہلِ عرب کہتے ہیں کہ:

رَبَّيْتُ الرَّايَةَ۔ میں نے جھنڈا گاڑا۔

اَلدَّيْنُ رَايَةُ اللّٰهِ فِي الْاَرْضِ يَجْعَلُهَا فِي عُنُقِ مَنْ اَذَلَّهٗ۔ قرضہ کیا ہے اللہ تعالیٰ کا ایک طوق ہے جس کو وہ ذلیل کرنا چاہتا ہے اُس کی گردن میں پہنا دیتا ہے۔

كَرِهَ لَهُ الرَّايَةَ وَرَخَّصَ فِي الْقَيْدِ۔ جو غلام بھگوڑا ہو اُس کے گلے میں طوق ڈالنا بُرا سمجھا اور بیڑی ڈالنے کی اجازت دی۔

حَتّٰى اِنِّي لَاَرَى الرِّيَّ يَخْرُجُ مِنْ اَظْفَارِيْ۔ یہاں تک کہ میں نے دیکھا تری اور تازگی میرے ناخنوں سے پھوٹ رہی ہے۔

يَجِيْشُ لَهُمْ بِالرِّيِّ۔ اُن کے لئے پانی جوش مارے۔

يُقَيِّدُهٗ اَوْ يَجْعَلُ فِي رَقَبَتِهٖ رَايَةً۔ بھگوڑے غلام کے بیڑی ڈالے، یا اس کی گردن میں طوق پہنائے۔

رَيّ۔ ایک ملک ہے ایران میں۔ اُس کی نسبت برخلافِ قیاس، رَازِيّ ہے

رِيٌّ۔ خوبصورتی، اچھا منظر۔ رَايَةٌ اس داغ کو بھی کہتے ہیں، یعنی نشان کو جو بھگوڑے غلام کی گردن پر داغ دیا جاتا ہے۔

---

طالب دعا
سید نذر عباس
سید احمد علی

